تھیں میں تو خود سے یا انیلا بھابھی کے ذریعے یہ بات نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اسی کا انتظار کرتا تھا کہ انیلا بھابھی کی عجلت پسند طبیعت نے اور آپ کو میری چنکی کے ساتھ فرینک نیس نظر آ گئی۔ میری آنکھوں میں اپنے لیے پسندیدگی نظر نہیں آئی؟"

"میں لوگوں کی آنکھوں میں نہیں جھانکتی پھرتی۔"

"یہی تو آپ کی غلطی ہے۔ اسی لیے تو اس قدر دکھ اٹھاتی ہیں۔ سچ کا ادراک دیر سے ہوتا ہے آپ کو۔ مفروضوں سے خود کو گھائل کرتی رہتی ہیں۔"

"مگر میں نے آپ کے ساتھ اپنے لیے کبھی ایسی کوئی بات محسوس نہیں کی۔"

"سارہ! میں کہہ چکا ہوں لو ان فرسٹ سائٹ والا معاملہ ہوا تھا میرے ساتھ...... کافی حد تک مگر میں اسے جھٹلاتا رہا۔ محبت کے ہاتھوں کون غریب ہونا چاہتا ہے پھر آپ سے ملاقاتیں ہوتی رہیں، آپ کی شخصیت کے اچھے پہلو نظر آئے تو میرا چونکنا لازمی تھا، ایسی...... ایسی ہی لڑکی کی تو مجھے تلاش تھی، جو کسی کے درد کو محسوس کر سکے، جس طرح تم آنٹی کی خدمت کرتی ہو۔ ان کے لیے تم نے اپنا کیریئر تک قربان کر دیا۔ میں اس سے بہت انسپائر ہوا ہوں میری دونوں بھابیاں...... میری والدہ کو کبھی انہوں نے وہ مقام نہیں دیا جس کی وہ مستحق تھیں۔ اس لیے میں نے دل میں پختہ عہد کر رکھا تھا کہ شادی اس لڑکی سے کروں گا جو میری امی کو کم از کم اپنی ماں نہ سہی میری ماں تو سمجھے گی۔"

"تو آپ اس لیے مجھ سے شادی کر رہے ہیں اگر میں شادی کے بعد ویسی نہ نکلی تو۔"

"ایسا نہیں ہو سکتا۔ آپ کے بارے میں میرے دل نے گواہی دی ہے اور دل کی گواہی جھوٹ نہیں ہوتی۔"

"عزم! مجھے یہ سب ذرا اچھا نہیں لگا۔"

"اس سادگی سے یہ منگنی۔"

"نہیں، میری رائے لیے بغیر...... چنکی! سیما بھابھی کیا سوچتی ہوں گی میں نے ان کے حق پر ڈاکہ ڈالا ہے۔" اس نے دل کی الجھن کہہ ڈالی۔

"کم آن سارہ! کوئی کسی کے حق پر ڈاکہ نہیں ڈالتا۔ ہر کوئی اپنا نصیب کا لکھا پاتا ہے اور یہ تمہاری حد سے بڑھی ہوئی حساسیت ہے، جو یہ محسوس کر رہی ہو، ورنہ ایسا تو انہیں سوچنا چاہیے تھا۔ زندگی میں سب چھین جھپٹ کر نہیں ملتا۔ کچھ نصیب کا لکھا بھی ہوتا ہے۔"



"مگر مجھے یہ پسند نہیں۔"

"میں تو پسند ہوں نا۔"

"ابھی بھی الجھ رہی ہو۔ یار! چھوڑ دو اب ان الجھنوں کو اور کوئی اچھی بات کرو۔"

"اچھی بات یہ ہے کہ کافی بن چکی ہے اور آپ دونوں کو نیچے تلاشا جا رہا ہے، اس سے پہلے کہ کوئی اوپر آ جائے۔ عزم چاچا! آپ نیچے تشریف لے جائیں۔" چنکی کافی کے دو مگ ہاتھ میں لیے اندر آ کر بولی۔ "اور مزید اچھی باتوں کے لیے انتظار فرمایئے۔" وہ ایک مگ سارہ کو پکڑا کر خود کرسی پر بیٹھ گئی۔

"ظالم سماج کے روپ میں تم ذرا اچھی نہیں لگ رہیں۔" عزم نے کہا۔

"آپ بھی مجنوں بنے ذرا اچھے نہیں لگ رہے۔"

"تمہیں تو میں پوچھ لوں گا غدار لڑکی۔ اوکے سارہ تم دونوں۔" وہ جاتے جاتے رکا۔ "تیار ہو جاؤ، چاندرات ہے، شاپنگ پر چلیں گے، میں نیچے سے اجازت لے کر ابھی آتا ہوں۔"

"واؤ سچ پھوپھا۔" چنکی خوشی سے چلائی۔

"شٹ اپ چنکی۔ اگر تم نے دوبارہ مجھے پھوپھا کہا تو تمہیں لے کر نہیں جاؤں گا۔" وہ دھمکی دے کر باہر نکل گیا۔

"پھوپھا۔" چنکی کہہ کر خود ہی ہنسی۔ "اچھا ہے نا سارہ۔" وہ سارہ سے بولی جو اب کافی پی رہی تھی۔

"چنکی! تم خوش تو ہو نا۔" وہ اس کے پاس آ بیٹھی۔

"ہائے پھوپھو! میں آپ کی خوشی میں خوش نہیں ہوں گی تو اور کون ہوگا آپ ایسا کیوں سوچتی ہیں۔" وہ سیدھی ہو کر بیٹھ گئی تو سارہ کے دل میں ڈھیر سارا اطمینان اترا آیا اسے لگا۔ بہت، بہت دنوں بعد پرسکون لمحے اس پر مہربان ہوئے ہیں۔ اس کے وجود کی ساری تھکن کافی کی بھاپ کے ساتھ اڑنے لگی۔

"اور پھپھو! اس کھیل میں کسی ایک کو تو دکھ ملنا تھا نا۔ مجھے یا آپ کو۔ اور آپ تو پہلے ہی بہت دکھ اٹھا چکی ہیں، اب کچھ دکھ میرے حصے میں اگر آ جائیں تو کیا برا ہے۔" چنکی کافی کے گھونٹ اتارتی سوچ رہی تھی۔

"انس تم ہوتے آج تو کتنا خوش ہوتے۔" سارہ کی ذہنی رو پھر بھٹکی۔

"یہیں تو ہوں تمہارے پاس۔ کیا تمہیں محسوس نہیں ہوتا۔" ہوا کے تیز جھونکے سے کھڑکی کا

پردہ سرسرایا تھا، خوشبو کا ایک جھونکا اندر آیا تھا۔ سارہ میں تمہارے پاس ہوں۔ تمہارے بہت قریب۔ زندہ کیا تم اس کا شعور نہیں رکھتیں۔'' یہ سرگوشی اتنی نمایاں تھی کہ سارہ نے چونک کر ادھر ادھر دیکھا، ٹنگی سامنے لگی پینٹنگ کو دیکھتے ہوئے کافی پی رہی تھی۔

''ہاں انس! تم میرے پاس ہو، بہت پاس۔ میں محسوس کر سکتی ہوں تمہارا خون تمہاری قربانی رائیگاں نہیں جائے گی۔ سب کو ایک دن احساس ہوگا امت مسلمہ ایک دن ضرور متحد ہوگی جب حق اور باطل آمنے سامنے ہوں گے پھر تم جیسے شہیدوں کو ضرور خراج تحسین پیش کیا جائے گا انس تم سرخرو ہو گئے۔''

ملت اسلامیہ کی زخمی عروس۔
رخسار پر لہو رنگ غازہ۔
آنکھوں میں حزن کی سیاہی، زلفوں میں سیاہ بختی کا ماتم
ہونٹوں سے رستا شہیدوں کا لہو۔
ماتھے سے انکا ہزیمت کا جھومر۔
اپنی بے بسی پہ نوحہ کناں ہے۔
صیہونیت کی خون آشام چڑیل۔
اپنے کریہہ پنجوں سے اس کی بچی کھچی قبا کو تار تار کرتی ہے۔
کوئی ہے کوئی ہے۔
کوئی ہے۔
جو مجھے مٹنے سے بچائے۔
میرے سینے میں سسکتے نوحے اس سے پہلے کہ دم گھٹ کر رہ جائیں۔
کوئی ہے۔
بھگتی رات جیسے کہہ رہی تھی، کوئی ہے۔

☆☆☆